# تقریری مقابلہ: قادیانیوں کے خلاف اہلِ حدیث کی خدمات

برِصغیر پاک و ہند میں انگریز نے اپنی استعماری اور سیاسی ضرورتوں کے لئے مرزا غلام احمد قادیانی کو نبی بنایا تو اس کی جھوٹی نبوت کا پول کھولنے نیز بطلان واضح کرنے کے لئے جو اعزاز و شرف اور سابقیت و اولیت اہلِ حدیث کو بفضل اللہ نصیب ہوئی وہ کسی کو نصیب نہ ہوئی۔ سب سے زیادہ مناظرے اہلِ حدیث علماء نے کئے اور مرزائیت کے خلاف سب سے زیادہ اور مدلل کتابیں اہل حدیث علماء کے نوک قلم سے نکلیں۔ مرزا کے کفریہ عقائد کو طشت از بام کرنے والے مولانا محمد حسین بٹالوی تھے، جنھوں نے اس مہم کے لئے ہزاروں میل سفر کیا اور علماء کو بیدار کیا اور مرزا پر فتوئ کفر لگایا۔ پہلا مباہلہ، پہلا مناظرہ، پہلا رسالہ اور پہلی مکمل کتاب اہل حدیث عالم نے لکھی۔ طلبہ کرام میں اس عظیم مشن کے شعور اور اسلام کی مساعی حسنہ کو اجاگر کرنے کے لئے اور نئی نسل کو مرزائیت کے شجرہ ملعونہ سے آگاہی کے لئے **جامعہ امام بخاری اہل حدیث مقام حیات** نے ایک تقریری مقابلہ کا انعقاد ۱۸/ جنوری ۲۰۱۲ء بروز بدھ کیا، جس میں پانچ مدارس کے طلبہ اور اساتذہ نے شمولیت کی: المعھد الشرعی جوہر آباد، قبا اسلامک اکیڈمی شمشیر ٹاؤن، جامعہ رحمانیہ ۱۹ بلاک، جامعہ علمیہ ڈی بلاک سرگودھا اور جامعہ امام بخاری مقام حیات سرگودھا۔

تمام طلبہ نے بھرپور انداز میں تقاریر کیں اور بہت اچھا علمی و مدلل مواد پیش کیا۔

اول انعام پانے والے المعھد الشرعی جوہر آباد کے طالب علم عمار بن عابد مجید مدنی تھے جنھیں پانچ ہزار روپے انعام دیا گیا۔ دوسرا انعام پانے والے جامعہ امام بخاری مقام حیات کے نعیم اللہ بن محمد فاروق توحیدی تھے۔ جنھیں تین ہزار روپے انعام دیا گیا۔ تیسری پوزیشن پر دو طلبہ آئے: ایک المعھد الشرعی جوہر آباد کے محمد اسماعیل بن عطاء اللہ الجدانی اور دوسرے جامعہ امام بخاری اہل حدیث سید عبدالواجد شاہ بن سید عابد شاہ تھے جنھیں دو دو ہزار روپے انعام دیا گیا۔

اس روح پرور پروگرام میں جامعہ امام بخاری کے فیض یافتگان علماء کرام نے بھی بھرپور شرکت کی، ہم ان کے اپنی مادر علمی میں تشریف لانے پر انتہائی شکرگزار ہیں۔

ہم اس تقریری مقابلہ کے انعقاد پر جامعہ امام بخاری کے مدیر سید محمد سبطین شاہ اور ان کے رفقائے کار کو خراج تحسین پیش کرتے ہیں۔!

**منجانب: شیخ اعجاز صاحب صدر جامعہ امام بخاری اہل حدیث مقام حیات سرگودھا**

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

جاء الحق وزهق الباطل

ماہنامہ
# ضربِ حق
سرگودہا

مدیر
سید محمد سبطین شاہ نقوی
حفظہ اللہ
0300-9600128

| شمارہ: 2 | ربیع الاول ۱۴۳۳ھ فروری ۲۰۱۲ء | جلد: 3 |
|---|---|---|

قیمت

| پاکستان | سالانہ | فی شمارہ |
|---|---|---|
| 300 روپے مع محصول ڈاک | 200 روپے علاوہ محصول ڈاک | 20 روپے |

## اس شمارے میں



برائے خط کتابت

ماہنامہ ضربِ حق
جامعہ امام بخاری اہل حدیث
مقام حیات سرگودھا

برائے رابطہ

حافظ
عمر فاروق شاکر
0300-4608164
048-3715130

مقام اشاعت
جامعہ امام بخاری اہلِ حدیث مقام حیات سرگودھا

خطبات

سید محمد سبطین شاہ نقوی

# بارہ (۱۲) ربیع الاول

## صحابہ رضی اللہ عنہم کے غم اور ہماری خوشیاں؟!

ارشادِ باری تعالیٰ ہے: ﴿وَمَا مُحَمَّدٌ اِلَّا رَسُوْلٌ ۚ قَدْ خَلَتْ مِنْ قَبْلِهِ الرُّسُلُ ؕ اَفَاۡئِنْ مَّاتَ اَوْ قُتِلَ انْقَلَبْتُمْ عَلٰٓى اَعْقَابِكُمْ ؕ وَمَنْ يَّنْقَلِبْ عَلٰى عَقِبَيْهِ فَلَنْ يَّضُرَّ اللّٰهَ شَيْـًٔا ؕ وَسَيَجْزِى اللّٰهُ الشّٰكِرِيْنَ﴾

اور محمد تو ایک رسول ہیں، بے شک ان سے پہلے کئی رسول گزر چکے تو کیا اگر وہ فوت ہو جائیں یا قتل کر دیئے جائیں تو تم اپنی ایڑیوں پر پھر جاؤ گے؟ اور جو اپنی ایڑیوں پر پھر جائے تو وہ اللہ کو ہرگز نقصان نہیں پہنچائے گا اور اللہ شکر کرنے والوں کو جلد جزا دے گا۔

(سورۂ آلِ عمران: ۱۴۴)

ذی وقار علماء کرام، بزرگو اور دوستو! چودہ سو سال پہلے وفات النبی والی رات صحابہ کرام کے لئے انتہائی پریشانی کی رات تھی کیونکہ ۱۲/ ربیع الاول حضور نبی اکرم ﷺ کی تاریخ وفات ہے۔

جمہور امت کا مسلک ہے کہ آپ ﷺ کی وفات ۱۲/ ربیع الاول ہے حتیٰ کہ ملفوظات میں احمد رضا خان بریلوی نے بھی یہی بات لکھی ہے کہ آپ ﷺ کی وفات ۱۲/ ربیع الاول ہے۔ (دیکھئے ملفوظات حصہ دوم ص ۲۲۰)

تاریخِ پیدائش میں اختلاف ہے، تاریخ میلاد میں اختلاف ہے۔

بعض مؤرخین نے ۸/ ربیع الاول اور اکثر مؤرخین نے ۹/ ربیع الاول لکھا۔

بعض نے ۱۸/ ربیع الاول لکھا، بعض مؤرخین نے ۱۷/ رمضان لکھا ہے اور بعض مؤرخین نے ۱۰/ محرم لکھا ہے۔

**پیر صاحب کی بات:** حتیٰ کہ شیخ عبدالقادر جیلانی نے غنیۃ الطالبین میں ۱۰/ محرم تاریخ

وفات لکھی، جن کے متعلق ملفوظات میں احمد رضا خان بریلوی نے لکھا ہے: پیر صاحب اس کائنات کے غوث ہیں اور غوث وہ ہوتا ہے جس سے زمین کی گہرائی سے لے کر آسمان کی بلندیوں تک کوئی چیز چھپی ہوئی نہ ہو۔ اس کی نظر لوح محفوظ تک ہوتی ہے۔

جس طرح کوئی آدمی اپنی ہتھیلی پر چھوٹا سا دانہ رکھ لے تو اس کے سامنے دانے کی مکمل کیفیت سامنے آجاتی ہے اس کی لمبائی موٹائی کوئی چیز چھپی ہوئی نہیں ہوتی ۔ اسی طرح غوث صاحب سے کوئی چیز چھپی ہوئی نہیں۔

یہ عبارت جب میں نے ملفوظات میں پڑھی تو سوچا، پھر پیر صاحب کی بات صحیح ہونی چاہیئے ، کیونکہ انھوں نے اپنی مشہور زمانہ کتاب غنیۃ الطالبین میں لکھا ہے کہ نبی ﷺ کی ولادت ۱۰/محرم کو ہوئی ہے۔

بریلویو! میری اور تمھاری بات غلط ہوسکتی ہے، لیکن تمھارے نزدیک اس کی بات تو غلط نہیں ہوسکتی جس کے سامنے کائنات کی ایک ایک چیز ہو اور اس کی نظر لوح محفوظ تک پہنچتی ہو، لہٰذا تم پیر صاحب کی بات تسلیم کر کے ۱۰/محرم کو، تم دونوں بھائی اکٹھے ہی جلوس نکال لیا کرو۔ تا کہ ایک ہی دن تم دونوں اپنا اپنا طریقہ اپنالو۔ وہ گھوڑا نکال لیا کریں اور تم بیل نکال لیا کرو۔ !

**تخلیق اور میلاد:** آیئے غور کیجئے! میلاد نوری کا نہیں ہوتا!

آج عید میلاد النبی منایا جاتا ہے۔ میلاد بڑا مشہور لفظ ہو چکا ہے۔

میلاد کا معنی ہے: جائے ولادت، جہاں کوئی پیدا ہو یا جس وقت کوئی پیدا ہو۔

میلاد اس کا ہوتا ہے جو ماں کے بطن سے پیدا ہو۔ فرشتوں کے لئے میلاد کا لفظ پورے قرآن میں کہیں بھی نہیں آیا۔ فرشتوں کی تخلیق ہوئی ہے میلاد نہیں ہوئی۔

جب نبی ﷺ کی میلاد ہوئی ہے، تو اس سے ثابت ہوا کہ آپ بی بی آمنہ کے بطن مبارک سے پیدا ہوئے۔ آپ کی والدہ تھیں، آپ کے والد تھے۔ دوسرے انسانوں کی طرح آپ ﷺ پیدا ہوئے ، لہٰذا آپ ﷺ نوری نہیں تھے۔ میلاد کا عقیدہ بتاتا ہے کہ آپ

ﷺ نوری نہیں تھے۔ میلاد نوری کا نہیں ہوتا۔ آپ ﷺ اللہ کے نور کے جزء اور حصہ نہیں تھے۔ میلاد یعنی ولادت والا عقیدہ ہمارا ہے، مروجہ میلادیوں کا نہیں۔ میلادی تو میلاد کے منکر ہیں، کیونکہ وہ نبی پاک ﷺ کو نوری کہتے ہیں، اور نوری کا میلاد نہیں ہوتا۔

ان کے نزدیک تو حضور ﷺ کی تخلیق ہوئی ہے ولادت نہیں ہوئی، لہٰذا وہ میلاد کے منکر ہیں۔

**بہتان کا ایک نمونہ:** میں گذشتہ رات لاہور گیا تھا، وہاں ایک صاحب میلاد کے موضوع پر خطاب فرمارہے تھے اور بیان کررہے تھے: ﴿وَ وَالِدٍ وَّ مَا وَلَدَ﴾ اور قسم ہے والد کی اور جو اس نے جنا۔ (البلد:۳)

لیکن وہ صاحب بیان کررہے تھے: ''محبوب مجھے تیرے میلاد اور تیری ولادت والی رات کی قسم ہے۔'' **نعوذ باللہ من ذالك ، استغفر اللہ.**

کس لفظ کا ترجمہ ہے: ''محبوب'' اور کس لفظ کا ترجمہ ہے: ''میلاد'' اور کس لفظ کا ترجمہ ہے: ''ولادت کی رات''؟

پھر اس صاحب نے کہا: میلاد منانا اللہ کی سنت ہے ہم کیوں نہ اللہ تعالیٰ کی اتباع میں میلاد منائیں۔

حالانکہ اللہ تعالیٰ کے احکام کی اطاعت ہوتی ہے، اتباع ہوتی ہے: کسی کے نقش قدم پر چلنا کسی کے کام افعال اپنانا۔ اتباع ہوتی ہے اس ذات کی جو نظر آئے، اتباع ہوتی ہے اس ذات کی جس کے اعمال ہمارے لیے نمونہ ہوں۔

اگر اللہ کی اتباع کرنی ہے تو پھر اللہ نے آسمان بنائے ہیں تم بھی آسمان بناؤ، اللہ نے زمین بنائی ہے تم بھی زمین بناؤ، اگر اللہ تعالیٰ کی اتباع کرنی ہے تو پھر اللہ تعالیٰ نے درخت اگائے ہیں تم بھی درخت اگاؤ وغیرہ۔

**عید کے دن روزہ:** ایک آدمی کہنے لگا: ''تم میلاد کیوں نہیں مناتے جبکہ حضور ﷺ نے خود میلاد منائی ہے؟'' میں نے کہا: اس کی دلیل کیا ہے؟ کہنے لگا: ''حضور ﷺ ہر سوموار کو

روزہ رکھتے تھے۔'' صحابہ کرام رضی اللہ عنہم نے پوچھا: یا رسول اللہ! آپ ہر سوموار کو روزہ کیوں رکھتے ہیں؟ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: میں اس دن پیدا ہوا ہوں۔

وہ آدمی کہنے لگا: ''دیکھا! حضور ہر سوموار کو اپنا میلاد مناتے تھے تم ہمیں سال بعد بھی میلاد نہیں منانے دیتے۔'' میں نے کہا: یہ بات ٹھیک ہے کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ہر سوموار کو روزہ رکھا ہے اور یہ بات بھی ٹھیک ہے کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم سوموار کو پیدا ہوئے۔

جناب غور کیجئے! آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنی پیدائش کے دن روزہ رکھ کر یہ بتایا ہے کہ میری پیدائش کے دن کو کوئی شخص عید کا دن نہ بنائے، کیونکہ عید کے دن مسلمان کا روزہ نہیں ہوتا۔ ''خبردار! جس دن میں پیدا ہوا ہوں۔ اس دن میں روزہ رکھتا رہا ہوں تاکہ کوئی شخص اسے عید کا دن نہ کہے۔'' نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم تو پیدائش کے دن روزہ رکھیں اور تم آپ کی پیدائش کے دن کیا کرتے ہو۔ تم تو دیگیں تقسیم کرتے ہو، حلوے پکاتے ہو، پوریاں کھلاتے ہو۔

## قرآن بھی اور بدعت بھی:

ایک بدعتی مولوی صاحب (طاہر القادری) نے کتاب لکھی ہے:

''عید میلاد النبی کی شرعی حیثیت''

اس کتاب کے شروع میں اس نے لکھا ہے کہ میں سب سے پہلے قرآن کے دلائل سے میلاد النبی ثابت کروں گا، پھر نبی صلی اللہ علیہ وسلم کی احادیث سے ثابت کروں گا۔ پھر آثار صحابہ سے ثابت کروں گا۔ ساری کتاب لکھ کر آخر میں لکھا ہے: اس میں کوئی شک نہیں کہ میلاد بدعت ہے لیکن یہ بدعت حسنہ ہے، بدعت سیئہ نہیں۔ میں نے کہا: اس مولوی کو اتنا علم نہیں کہ جو مسئلہ قرآن سے ثابت ہو وہ بدعت نہیں ہوتا، جو مسئلہ حدیث سے ثابت ہو وہ بدعت نہیں ہوتا، جو مسئلہ آثارِ صحابہ سے ثابت ہو وہ بدعت نہیں ہوتا۔

**ابولہب نے میلاد منایا:** ایک شخص نے کہا: ہمارے پاس عید میلاد النبی صلی اللہ علیہ وسلم منانے کی بڑی زبردست دلیل ہے۔ اتنی دنیا میلاد مناتی ہے کیا وہ ساری بغیر دلیل کے مناتی ہے۔ ہمارے پاس بہت بڑی دلیل ہے۔

میں نے کہا: کون سی دلیل ہے تمھارے پاس، پیش کرو؟ کہنے لگا: عید میلا د النبی تو ابولہب نے بھی منائی تھی۔ میں نے کہا: وہ کیسے؟ کہنے لگا؟ جب آپ ﷺ پیدا ہوئے تھے تو ابولہب کی لونڈی ثوبیہ نے آکر بتایا کہ آپ کے فوت شدہ بھائی کے گھر بیٹا پیدا ہوا ہے تو ابولہب نے اسی وقت ثوبیہ کو آزاد کر دیا تھا۔ میں نے کہا: ابولہب نے ثوبیہ کو آزاد کیا تھا۔ آپ تو اس سے بڑھ چڑھ کر کام کرتے ہیں، یعنی جو کام اور کسب تم کرتے ہو یہ تو اس نے بھی نہیں کیے تھے۔ اس نے تو ثوبیہ کو آزاد کیا تھا، اب تمھارے پاس تو لونڈیاں نہیں، تمھارے پاس بیویاں ہیں انھیں ہی آزاد کر دو۔ !!

وہ کہنے لگا: ابولہب نے میلا د منایا تھا، تم کیوں نہیں مناتے؟ میں نے کہا: ہم اس لئے نہیں مناتے کہ ابولہب نے منایا تھا۔ ہم وہ کام کرتے ہیں، جو ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ کریں۔ جو عمر فاروق رضی اللہ عنہ کریں جو عثمان غنی رضی اللہ عنہ کریں جو علی مرتضیٰ رضی اللہ عنہ کریں۔

تمھیں ابولہب مبارک۔ ہمیں ابوبکر و عمر و عثمان و علی مبارک۔ رضی اللہ عنہم اجمعین

ابولہب کے متعلق قرآن نے کہا ہے:

﴿تَبَّتْ يَدَآ اَبِيْ لَهَبٍ وَّ تَبَّ ۝ مَآ اَغْنٰى عَنْهُ مَالُهٗ وَ مَا كَسَبَ ۝ سَيَصْلٰى نَارًا ذَاتَ لَهَبٍ ۝ وَّامْرَاَتُهٗ ؕ حَمَّالَةَ الْحَطَبِ ۝ فِيْ جِيْدِهَا حَبْلٌ مِّنْ مَّسَدٍ﴾

ابولہب کے دونوں ہاتھ ہلاک ہو گئے اور وہ خود ہلاک ہو گیا۔ نہ اس کے کام اس کا مال آیا اور نہ جو کچھ اس نے کمایا۔ عنقریب وہ شعلے والی آگ میں داخل ہو گا اور اس کی بیوی (بھی آگ میں داخل ہو گی) ایندھن اٹھائے ہوئے۔ اس کی گردن میں مضبوط بٹی ہوئی رسی ہو گی۔

(لھب: ۱۔۵)

میلا دی کہتے ہیں: ابولہب کو جہنم میں اس انگلی سے دودھ آتا ہے جس انگلی کے اشارے سے اس نے لونڈی آزاد کی تھی۔ جیسا بچہ منہ میں فیڈر لگائے تو اسے دودھ ملتا ہے اسی طرح ابولہب کو انگلی سے دودھ ملتا ہے۔ میں نے کہا: اللہ تعالیٰ کو پتا تھا کہ مولویوں نے انگلی سے دودھ نکالنا ہے۔ اللہ تعالیٰ نے پہلے ہی کہہ دیا: ﴿تَبَّتْ يَدَآ اَبِيْ لَهَبٍ وَّ تَبَّ﴾

ابولہب کے دونوں ہاتھ تباہ ہو جائیں۔ ہاتھوں میں انگلی بھی آتی ہے۔

اللہ تعالیٰ فرماتے ہیں: کافروں کو جہنم میں نہ ٹھنڈک پہنچے گی اور نہ پانی۔

﴿لَا يَذُوْقُوْنَ فِيْهَا بَرْدًا وَّ لَا شَرَابًا o اِلَّا حَمِيْمًا وَّ غَسَّاقًا﴾

نہ اس میں ٹھنڈک کا مزہ چکھیں گے اور نہ کوئی پینے کی چیز مگر گرم پانی اور بہتی پیپ۔

(النباء:۲۴۔۲۵)

لہٰذا بدعتی کی بات قرآن کے خلاف ہے۔

**عیاشیوں پر نبی کریم ﷺ نہیں آتے:** بارہ ربیع الاول کو جشن منانے والو! بھنگڑے ڈالنے والو! جعلی داڑھیاں لگانے والو! ٹرک اور ٹرالیوں پر چڑھنے والو! بازاروں میں ناچنے والو! سہرے لٹکانے والو! قالین بچھانے والو! یہ تو بتاؤ یہ جشن کس خوشی میں مناتے ہو؟ ایک صاحب کہنے لگے: یہ سب کچھ حضور کی آمد پر کرتے ہیں۔ میں نے کہا: جہاں اتنا اسراف ہو فضول خرچی ہو وہاں تو نبی کریم ﷺ کا اپنی زندگی میں بھی جانا ثابت نہیں۔

نبی کریم ﷺ تو اپنی بیٹی فاطمہ رضی اللہ عنہا کے گھر میں داخل ہی نہیں ہوئے، جب آپ نے دروازے پر نقش ونگار والا پردہ لٹکا ہوا دیکھا۔

سیدنا ابن عمر رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ نبی کریم ﷺ (سیدہ) فاطمہ رضی اللہ عنہا کے گھر میں تشریف لے گئے، لیکن اندر نہیں گئے۔ اس کے بعد (سیدنا) علی رضی اللہ عنہ گھر آئے تو فاطمہ رضی اللہ عنہا نے ذکر کیا (آپ ﷺ گھر میں تشریف نہیں لائے) علی رضی اللہ عنہ نے اس کا ذکر جب نبی کریم ﷺ سے کیا تو آپ نے فرمایا: میں نے گھر کے دروازے پر دھاری دار پردہ لٹکا ہوا دیکھا تھا۔ (اس لئے واپس چلا آیا) آپ نے فرمایا: مجھے دنیا (کی آرائش وزیبائش) سے کیا سروکار؟! سیدنا علی رضی اللہ عنہ نے آکران سے آپ کی گفتگو کا ذکر کیا تو انھوں نے کہا: آپ مجھے جس طرح کا چاہیں اس سلسلے میں حکم فرمائیں۔ (نبی کریم ﷺ کو جب یہ بات پہنچی تو) آپ نے فرمایا: کہ فلاں گھر میں اس کپڑے کو بھجوا دیں۔ انھیں اس کی ضرورت ہے۔

(صحیح بخاری: ۲۶۱۳، سنن ابی داود: ۴۱۴۹)

نبی کریم ﷺ اپنی بیٹی کے گھر نہیں گئے۔ آپ تیرے گھر کیسے آئیں گے؟ تیری محفلوں میں کیسے آئیں گے جہاں سارے ہی شیطانی آلات ہوتے ہیں؟

تم نے جو کچھ کرنا ہے یہ سب کچھ غریب کے گھر پہنچا دو۔ کسی غریب کی غربت ختم کرو، یہ سنتِ رسول ہے فضول خرچی کرنے سے رسول اللہ ﷺ ناراض ہوتے تھے، خوش نہیں ہوتے تھے۔

**آپ ﷺ کے لئے آخرت بہتر ہے:** اور یہ بات بھی یاد رکھنا کہ رسول اللہ ﷺ جب عالمِ آخرت میں چلے گئے ہیں تو اب واپس دنیا میں کبھی نہیں آئیں گے، تم لوگ جتنا مرضی بلا لو کیونکہ قرآن مجید میں ارشادِ باری تعالیٰ ہے: ﴿ وَالضُّحٰی o وَالَّيْلِ اِذَا سَجٰی o مَا وَدَّعَكَ رَبُّكَ وَ مَا قَلٰی o وَ لَلْاٰخِرَةُ خَيْرٌ لَّكَ مِنَ الْاُوْلٰی ﴾ دھوپ چڑھنے کے وقت کی قسم! اور رات کی قسم جب وہ چھا جائے! کہ نہ تیرے رب نے تجھے چھوڑا اور نہ تجھے ناپسند کیا اور آپ کے لئے آخرت والی زندگی دنیا کی زندگی سے بہتر ہے۔

نبی ﷺ بہتر زندگی میں ہیں اور بدعتی مولوی آپ کو دنیاوی زندگی کی طرف بلاتا ہے، جبکہ قرآن کریم آخرت والی زندگی کو آپ کے لئے بہتر قرار دیتا ہے۔ نبی ﷺ نے حجۃ الوداع کے موقع پر فرمایا تھا: " خُذُوْا عَنِّی مَنَاسِكَكُمْ " مجھ سے اپنی عبادت کے طریقے سیکھ لو۔ ہوسکتا ہے آئندہ سال میں تمھیں نہ مل سکوں۔ (صحیح مسلم: ۱۲۹۷، سنن نسائی: ۳۰۶۴)

سیدنا جابر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ میں نے نبی اکرم ﷺ کو دیکھا، آپ قربانی والے دن اپنی سواری پر بیٹھ کر کنکریاں پھینک رہے تھے اور فرما رہے تھے: مجھ سے اپنے حج کے طریقے سیکھ لو، ہوسکتا ہے میں اپنے اس حج کے بعد حج نہ کرسکوں۔

[تنبیہ: بریلوی " حضرات " میلاد کے دن جو جشن مناتے ہیں، ان کا قرآن مجید، احادیث صحیحہ، اجماعِ امت، آثارِ سلف صالحین اور خیر القرون سے کوئی ثبوت نہیں۔

کسی خوشی یا غم کا ہر سال دن منانا کسی دلیل سے ثابت نہیں اور نہ امام ابو حنیفہ کے اجتہاد سے اس کا کوئی ثبوت ہے۔]

مولانا محمد ارشد کمال



# ماہِ ربیع الاول اور وفاتِ مصطفیٰ ﷺ

جس طرح ہمارے پیارے نبی ﷺ کی ولادت باسعادت ربیع الاول کے مہینے میں سوموار کے دن ہوئی ، اسی طرح آپ کی وفات بھی اسی مہینے میں سوموار کے روز ہوئی ۔ چنانچہ مؤرخ طبری رحمہ اللہ کا بیان ہے:

**" أما اليوم الذي مات فيه رسول اللّٰه ﷺ فلا خلاف بين أهل العلم بالأخبار فيه ، أنه كان يوم الاثنين من شهر ربيع الاول ."**

علماء تاریخ کا اس بات پر اتفاق ہے کہ رسول اللہ ﷺ کی وفات ماہِ ربیع الاول سوموار کے دن ہوئی۔ (صحیح تاریخ طبری ۲/۳۸۶)

خلیفہ بن خیاط رحمہ اللہ کہتے ہیں:

**"توفي رسول اللّٰه ﷺ يوم الاثنين لاثنتي عشرة خلت من شهر ربيع الاول و يقال :ليلتين خلتا منه ..."**

رسول اللہ ﷺ سوموار کے دن بارہ ربیع الاول کو فوت ہوئے اور یہ بھی کہا گیا ہے کہ آپ دو ربیع الاول کو فوت ہوئے... (تاریخ خلیفہ ص ۴۶)

علامہ القضاعی رحمہ اللہ کہتے ہیں:

**"و توفي رسول اللّٰه ﷺ يوم الاثنين ضحى لا ثنتي عشرة ليلة خلت من شهر ربيع الاول ."** رسول اللہ ﷺ سوموار کے دن بوقت چاشت بارہ ربیع الاول کو فوت ہوئے۔ (تاریخ القضاعی ص ۵۸)

ابن الاثیر رحمہ اللہ کہتے ہیں:

**"و كان موته يوم الاثنين لثنتي عشرة ليلة خلت من ربيع الاول ."**

اور آپ کی وفات سوموار کے دن بارہ ربیع الاول کو ہوئی۔ (الکامل فی التاریخ ۲/۱۸۲)

ابن رجب نے کہا: ''و کان وفاته ﷺ في يوم الاثنين في شهر ربيع الاول بغير خلاف .'' اورآپ ﷺ کی وفات بلا اختلاف سوموار کے دن بارہ ربیع الاول کو ہوئی۔ (لطائف المعارف ص ۲۱۲)

حافظ ابن حجر رحمہ اللہ کہتے ہیں:

'' و كانت وفاته يوم الاثنين بلا خلاف من شهر ربيع الاول و كاد يكون اجماعا.'' آپ ﷺ کی وفات بلا اختلاف بروز سوموار ربیع الاول کے مہینے میں ہوئی اور یہ بات اجماع کے قریب قریب ہے۔ (فتح الباری ۸/۱۶۲)

معلوم ہوا کہ نبی ﷺ کی وفات سوموار کے دن ماہِ ربیع الاول میں ہوئی۔ تاہم وہ ماہِ ربیع الاول کی کس تاریخ میں ہوئی؟ اس میں اختلاف ہے۔ حافظ ابن کثیر نے اس سلسلے میں چار اقوال بیان کئے ہیں:

(۱) یکم ربیع الاول

(۲) دو ربیع الاول

(۳) دس ربیع الاول

(۴) بارہ ربیع الاول۔

اور پھر آخر میں ''الروض الانف'' کے مؤلف ابوالقاسم سہیلی کے اس قول کا رد کیا ہے کہ سوموار بارہ ربیع الاول ۱۱ھ کو رسول اللہ ﷺ کا یوم وفات ہونا ناممکن ہے اور اسے ممکن ثابت کیا ہے نیز مشہور قول بھی اسے ہی قرار دیا ہے۔ (البدایہ والنہایہ ۵/ ۳۵۸۔۳۶۱)

قدیم و جدید علماء کی اکثریت بلکہ جمہور علمائے کرام نے بھی اسی (بارہ ربیع الاول) کو یوم وفات قرار دیا ہے۔ جن میں محمد بن اسحاق، واقدی (البدایہ ۵/ ۳۶۰)، محمد بن سعد (طبقات ابن سعد ۱/ ۳۹۵) خلیفہ بن خیاط (تاریخ خلیفہ ص ۴۶) علامہ القضاعی (تاریخ القضاعی ص ۵۸) ابن حزم (جوامع السیرہ ص ۲۶۵) ابن الجوزی (الوفاء ۲/ ۷۸۹) جمال الدین المزی (تہذیب الکمال ۱/ ۴۱) ابن عبد البر (الاستیعاب ۱/ ۱۴۷) ابن الاثیر

(الکامل ۱/ ۳۵۷) ابن حبان (السیرۃ النبوۃ ۱/ ۴۰۰) علامہ النووی (تہذیب الاسماء واللغات ۱/ ۳۰) حافظ الذہبی (العبر ۱/ ۲)

اسی طرح المسعودی (مروج الذہب ۲/ ۲۱۲) اکبر شاہ نجیب آبادی (تاریخ اسلام ۱/ ۲۰۳) معین الدین ندوی (تاریخ اسلام ۱/ ۱۰۰) قاضی سلیمان منصور پوری (رحمۃ للعالمین ۱/ ۲۴۶) حسن بن عمر الادیب (المقتضی فی سیرۃ المصطفیٰ ص ۸۵) شیخ عبداللہ بن محمد بن عبد الوہاب (مختصر سیرۃ الرسول ص ۲۳۶۷) علامہ محمد ہاشم سندھی (عہد نبوت کے ماہ وسال ص ۳۹۵) عبدالقدوس ہاشمی (مقدمہ تقویم تاریخی) اور مولانا صفی الرحمٰن مبارک پوری وغیرہم بھی یوم وفات بارہ ربیع الاول ہی بتاتے ہیں۔

فرقہ بریلویہ کے بانی احمد رضا خان نے بھی لکھا ہے کہ نبی ﷺ کی ولادت بارہ ربیع الاول شریف یوم دوشنبہ کو ہے اور اسی میں وفات شریف ہے۔ (ملفوظات ۲/ ۱۹۸)

## ولادت ووفات ایک ہی مہینے میں جمع ہونے میں حکمت:

پیارے پیغمبر علیہ السلام کی ولادت اور وفات مختلف قسم کے یہ دونوں واقعات کوئی معمولی حیثیت کے حامل نہیں۔ یقیناً آپ کی ولادت سے بڑھ کر کوئی واقعہ سرور اور وفات سے بڑھ کر کوئی واقعہ حزن کا نہیں۔ لیکن رب العالمین کی حکمت بالغہ بھی ملاحظہ فرمائیے کہ مختلف نوعیت کے یہ دونوں واقعات یعنی ولادت (خوشی) اور وفات (غمی) ایک ہی مہینے میں جمع فرما دیئے۔ اس میں کیا حکمتیں ہیں؟ کیا کیا راز ہیں؟ انھیں وہ خود ہی جانتا ہے۔ تاہم بظاہر ایک چیز جو سمجھ میں آتی ہے وہ یہ ہے کہ کوئی شخص اس مہینے میں آپ کی ولادت کی وجہ سے نہ تو "یوم العید" (خوشی کا دن) منائے، اور نہ "یوم الحزن" (غمی کا دن) منائے، کیونکہ اگر کوئی اسے یوم العید بنانا چاہے تو آپ کی وفات کا خیال اس خوشی میں رکاوٹ ہوگا اور اگر کوئی یوم الحزن منانا چاہے تو ولادت کا خیال اس رنج والم میں حائل ہوگا۔ واللہ اعلم

## ماہِ ربیع الاول کی جعلی اور بناوٹی نمازیں:

بعض الناس نے لکھا ہے:

☆ ”جو کوئی اس مہینے کی پہلی شب اور پہلے دن دو رکعت نفل نماز رات کے وقت اور دو رکعت نفل نماز دن کے وقت اس طرح ادا کرے کہ ہر رکعت میں سورۂ فاتحہ کے بعد سات مرتبہ سورۂ اخلاص پڑھے تو پروردگا عالم اس کو سات سو برس کی عبادت کا ثواب عطا فرمائے گا۔

جو کوئی ربیع الاول کی پہلی شب نماز عشاء کے بعد سولہ رکعت نفل نماز دو دو رکعت کر کے اس طرح سے پڑھے کہ ہر رکعت میں سورۂ فاتحہ کے بعد تین تین مرتبہ سورۂ اخلاص پڑھے۔ جب تمام نوافل ادا کرے تو نہایت توجہ و یکسوئی کے ساتھ قبلہ رخ بیٹھے بیٹھے ایک ہزار مرتبہ درودِ پاک پڑھے:

”اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدِ النَّبِی الْاُمِّیِّ وَ رَحْمَۃُ اللّٰہِ وَ بَرَکَاتُہٗ“ پڑھنے کے بعد باوضو حالت میں ہی پاک صاف بستر پر بغیر کسی سے کوئی کلام کیے سو جائے۔ ان شاء اللہ تعالیٰ حضور نبی کریم علیہ الصلوٰۃ والسلام کی زیارت کا شرف حاصل ہوگا۔“

☆ ”ربیع الاول کی دوسری شب نماز مغرب کے بعد دو رکعت نفل نماز اس طرح سے پڑھے کہ ہر رکعت میں سورۂ فاتحہ کے بعد تین تین بار سورۂ اخلاص پڑھے اور نماز سے فارغ ہونے کے بعد گیارہ بار یہ درود پاک پڑھے:

”اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّ عَلٰی اٰلِ مُحَمَّدٍ وَّ بَارِکْ وَ سَلِّمْ بِرَحْمَتِکَ یَا اَرْحَمَ الرَّاحِمِیْنَ.“

پھر بارگاہِ الٰہی میں اپنے مقصد و مطلب کے حصول کے لئے دعا مانگے۔ جو بھی جائز دعا مانگے ان شاء اللہ تعالیٰ قبول ہوگی۔“

☆ ”اس ماہ کی تیسری شب کو نماز عشاء کے بعد چار رکعت نفل نماز اس طرح سے پڑھنے چاہیے کہ ہر رکعت میں سورۂ فاتحہ کے بعد ایک مرتبہ آیۃ الکرسی اور تین تین بار سورۂ طٰہٰ و سورۂ یٰسین پڑھے۔ سلام پھیرنے کے بعد ان نوافل کا ثواب حضور نبی کریم علیہ الصلوٰۃ والسلام کی خدمت اقدس میں تحفتاً و ہدیۃً پیش کرے۔ ان شاء اللہ تعالیٰ دینی و دنیاوی حاجات پوری

ہوں گی۔"

☆ "بارہ ربیع الاول کو نماز ظہر کے بعد بیس رکعت نفل دو دو رکعت کر کے اس طرح سے پڑھے کہ ہر رکعت میں سورۂ فاتحہ کے بعد اکیس اکیس مرتبہ سورۂ اخلاص پڑھے۔ نماز پڑھنے کے بعد اس کا ثواب حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام کی بارگاہ اقدس میں ہدیہ کے طور پر پیش کرے۔"

☆ "جو کوئی ربیع الاول کی اکیس تاریخ کو دو رکعت نفل نماز اس طرح سے پڑھے کہ ہر رکعت میں سورۂ فاتحہ کے بعد ایک بار سورۂ مزمل پڑھے اور سلام پھیرتے ہی سجدہ ریز ہو جائے۔ تین مرتبہ یہ دعا نہایت توجہ و خلوص سے پڑھے:

"يَا غَفُوْرُ تَغَفَّرْتَ بِالْغُفْرِ وَ الْغُفْرُ فِيْ غُفْرِكَ يَا غَفُوْرُ."

اس کے بعد جو بھی جائز دعا صدقِ دل سے مانگے۔ ان شاء اللہ تعالیٰ قبول ہوگی۔"

(بارہ مہینوں کی نفلی عبادات ص ۳۴ تا ۳۵)

**جائزہ:** ماہ ربیع الاول کے حوالے سے بیان کی جانے والی مذکورہ تمام نمازیں اور ان کی فضیلتیں سب من گھڑت اور جعلی ہیں۔ شریعت میں ان کی کوئی اصل نہیں، لہٰذا انھیں ادا کرنا بدعت ہے۔ ہمیں حیرت ہے کہ "بارہ مہینوں کی نفلی عبادات" کے مؤلف نے یہ سب کہاں کہاں سے اکٹھی کر کے اپنی کتاب کی "زینت" بنائی ہیں؟ کیا ان کے من گھڑت، بناوٹی اور جعلی ہونے کے لئے یہی کافی نہیں کہ خود موصوف بھی انھیں رسول اللہ ﷺ کی طرف منسوب کرنے سے کنی کترا رہے ہیں۔ حدیث کی معتبر کتاب تو کجا کسی عام کتاب کا بھی حوالہ نہیں دیا۔

یہاں یاد رہے کہ دین اسلام آج سے چودہ سو سال قبل سیدنا محمد رسول اللہ خاتم النبیین ﷺ پر پورا ہو چکا ہے۔ اب اس میں اپنی طرف سے کمی بیشی کرنے کی کسی کو اجازت نہیں، خواہ وہ ولایت کے کتنے ہی اونچے درجے پر فائز کیوں نہ ہو۔

(اسلامی مہینے اور ان کا تعارف ص ۱۴۶۔۱۵۱، ملخصاً و مع التصرف)

قاری ذکاء اللہ حافظ آبادی

# اعترافِ حقیقت (قسط نمبر ۱)

اپنے آپ کو حنفی کہنے کہلانے والے علماء (دیوبندی ہوں یا بریلوی) وہ اس بات پر مصر ہیں کہ مسلک اہلِ حدیث کے لوگ جن مسائل پر عامل ہیں، وہ کتاب وسنت سے ثابت نہیں۔ بعض مسائل کا تقلید کی آڑ میں آ کر سرے سے انکار ہی کر دیا، بعض کو یہ کہہ کر ٹھکرا دیا کہ یہ اجماع امت کے خلاف ہیں اور بعض کے متعلق یہ عقیدہ ایجاد کر لیا کہ یہ منسوخ ہو چکے ہیں۔ درحقیقت اصل مقصود چونکہ کتاب وسنت کا انکار ہے اس لئے مختلف انواع کے حیلے وضع کئے اور بایں وجہ احکاماتِ شریعت سے پہلوتہی کر لی اور ستم بالائے ستم یہ کہ یہ دعویٰ بھی کر دیا:

''فقہ حنفی کتاب وسنت کے عین مطابق ہے۔'' !

محترم قارئین! جماعت اہلِ حدیث ہی وہ جماعت ہے، جس نے کتاب وسنت کو حقیقی معنوں میں اپنے دامن سے لگایا اور اہلِ حدیث کے تمام مسائل ادلۂ شرعیہ سے ثابت ہیں۔ لیکن یاد رہے کہ اکابر احناف نے بھی مسلک اہلِ حدیث کے مسائل کا اعتراف کیا اور انھیں ہی حق مانا جو کہ آج کے مدعیانِ حنفیت کے لئے ایک لمحۂ فکریہ ہے، لہٰذا وہ ہٹ دھرمی اور ضد بازی کے بازار میں داخل نہ ہوں بلکہ اپنے اکابر کی طرح مسلک اہلِ حدیث کی حقانیت کا اعتراف کریں اور اپنی زندگی کے شب وروز میں اسے اپنا دستور وقانون بنائیں۔

## مسئلہ رفع الیدین اور آمین بالجہر کا ثبوت

## احناف (یا حنفیت کی طرف منسوب علماء) کی کتابوں سے

### دلیل نمبر (۱)　شاہ عبدالقادر دہلوی:

''مفتی'' محمد شفیع دیوبندی لکھتے ہیں:

''فرمایا کہ حضرت مولانا محمد اسماعیل شہید دہلویؒ نے بعض حنفیوں کے غلو کو دیکھ کر خود جہر آمین

اور رفع الیدین شروع کر دیا حضرت شاہ عبد القادرؒ نے ان سے فرمایا کہ جہر آمین اور رفع الیدین بلا شبہ سنت سے ثابت ہیں اور بہت سے آئمہ مجتہدین کا اس پر عمل ہے اگر اس پر کوئی عمل کرے تو فی نفسہ کوئی مضائقہ نہیں لیکن جہاں سب لوگ حنفی ہوں وہاں اس عمل سے لوگوں کو خواہ مخواہ تشویش ہوتی ہے جس سے بچنا بہتر ہے''

(مجالس حکیم الامت ۸/ ۶۸ تحریر و ترتیب مفتی محمد شفیع طبع دارالاشاعت کراچی)

**تبصرہ:** شاہ عبد القادر کے مذکورہ کلام سے درج ذیل باتیں معلوم ہوتی ہیں:

۱: آمین بالجہر اور رفع یدین بغیر کسی شک و شبہ کے سنت رسول اللہ ﷺ سے ثابت ہے۔

۲: بہت سے ائمہ مجتہدین کا اس پر عمل ہے۔

۳: اگر کوئی آدمی ان پر عمل کرے تو فی نفسہ کوئی مضائقہ نہیں ہے۔

اب ہمارے گزارش ہے کہ ایک مسئلہ جو سنت رسول اللہ ﷺ سے بھی ثابت ہو، ائمہ مجتہدین کا بھی اس پر عمل ہو اور فی نفسہ کرنے میں کچھ مضائقہ بھی نہ ہو تو کیا فقط لوگوں کے ڈر کی وجہ سے اس سنتِ رسول اللہ ﷺ کو ترک کر دیا جائے گا۔ منکرینِ حدیث کہاں چاہتے ہیں کہ فرامین رسول اللہ ﷺ پر عمل ہو؟ اس لئے ماحول خواہ کیسا ہو، انسان کو عامل بالحدیث ہونا چاہئے۔

**دلیل نمبر (۲) حاجی امداد اللہ ''مہاجر'' مکی:** اشرف علی تھانوی دیوبندی نے کہا:

''فرمایا ہمارے مرشد حضرت حاجی صاحب نہایت رحیم کریم اور حکیم و محقق تھے۔ ایک غیر مقلد نے بیعت کی درخواست کی اور یہ شرط لگائی کہ میں غیر مقلد ہی رہوں گا۔ آپ نے غایت رحمت سے قبول فرمایا اور اس کو بیعت سے مشرف کیا اور یہ فرمایا کہ تم اپنے ہی طریقہ پر رہو۔ مگر آئندہ مسئلہ غیر مقلد سے مت پوچھنا اس کی یہ حالت ہوئی کہ خود بخود عشاء تک رفع یدین، آمین بالجہر وغیرہ سب ترک کر دیا حضرت صاحب کو خبر ہوئی فرمایا بھائی میری وجہ سے سنت پر عمل کرنا ترک مت کرو۔ میں فعل رسول اللہ ﷺ پر عمل کرنے کو منع نہیں کرتا۔ جبکہ محبت کے باعث تم کرتے ہو البتہ تمھاری تحقیق ہی بدل جائے وہ اور بات ہے۔

سبحان اللہ کیا تعلیم و تحقیق کی شان تھی کہ مشائخ میں اسکی نظیر نہیں''

(ملفوظات حکیم الامت ۱۲/ ۶۵،ادارہ تالیفات اشرفیہ چوک فوارہ ملتان)

**تبصرہ:** اس عبارت سے معلوم ہوا کہ حاجی امداد اللہ صاحب کے نزدیک بھی رفع یدین اور آمین بالجہر سنتِ رسول اللہ ﷺ ہیں۔اس قدر واشگاف اعتراف حقیقت کے باوجود نہ جانے کونسی چیز ہے جو حاجی صاحب کو سنتِ رسول اللہ ﷺ پر عمل کرنے سے مانع تھی؟

تنبیہ: یاد رہے کہ جس طرح دیوبندی لوگ حاجی امداد اللہ کو اپنا پیر و مرشد مانتے ہیں بعینہ اسی طرح بریلوی بھی اسے اپنا پیر و مرشد مانتے ہیں،یعنی دیوبندی اور بریلوی دونوں کے پیر و مرشد سے ثابت ہو گیا کہ رفع الیدین اور آمین بالجہر سنتِ رسول اللہ ﷺ ہے۔

## حاجی امداد اللہ بریلویوں کے مُسلَّمہ پیر و مرشد

۱: پیرزادہ اقبال احمد فاروقی بریلوی نے لکھا ہے:''حاجی امداد اللہ مہاجر مکی قدس سرہ ان دنوں ہندوستان کے اکابر علماء کرام میں شمار ہوتے تھے''

(عرض ناشر الدولۃ المکیۃ بالمادۃ الغیبیۃ ص ۱۱،مکتبہ نبویہ)

۲: اقبال احمد فاروقی نے مزید لکھا ہے:''اس اختلافی فضا کو صاف کرنے کیلئے حضرت مولانا امداد اللہ مہاجر مکی رحمۃ اللہ علیہ نے رسالہ''فیصلہ ہفت مسئلہ'' لکھا مگر ان کی کوششیں کامیاب نہ ہوسکیں اور علمائے دین دو واضح گروپوں میں تقسیم ہو گئے۔''

(عرض ناشر الدولۃ المکیۃ بالمادۃ الغیبیۃ ص ۱۱،مکتبہ نبویہ)

۳: ماہر رضویات ڈاکٹر محمد مسعود احمد مظہری لکھتے ہیں:''امام احمد رضا کے معاصرین میں حاجی امداد اللہ مہاجر مکی رحمۃ اللہ علیہ کے خلیفہ مولانا رحمٰن علی اپنی فارسی تصنیف تذکرہ علماء ہند میں امام احمد رضا کے حالات میں لکھتے ہیں'' (افتتاحیہ الدولۃ المکیۃ بالمادۃ الغیبیہ ص ۱۹،مکتبہ نبویہ)

ان تینوں حوالوں سے معلوم ہوا کہ حاجی امداد اللہ''مہاجر مکی'' بریلویت کے''ثقہ پیر و مرشد'' تھے، ورنہ بطورِ حجت انھیں اپنی کتاب میں شامل نہ کرتے اور رحمۃ اللہ علیہ نہ لکھتے،

کیونکہ اگر فقط دیوبندیت کا پیر حاجی امداد اللہ کو سمجھ لیا جائے تو لازم آتا ہے کہ جس طرح دیگر دیوبندی علماء پر بریلویوں نے تکفیر و تردید کی بارش کی ہے۔ان پر بھی فتویٰ تکفیر و تردید کا لگاتے لیکن ایسا نہیں کیا، جبکہ عقائد تو تمام دیوبندی علماء کے متفق ہیں۔

نیز یہ بھی یاد رہے کہ پیر مہر علی شاہ جنھیں مسلک رضویت میں بڑا مقام حاصل ہے، وہ حاجی امداد اللہ کے مرید تھے اور انوار ساطعہ کے مصنف عبدالسمیع رامپوری بریلوی بھی حاجی امداد اللہ کے شاگرد تھے۔

**دلیل نمبر (۳) اشرف علی تھانوی دیوبندی:** اشرف علی تھانوی دیوبندی نے کہا:

''غیر مقلدوں سے یہ شرط بھی کر لیتا ہوں کہ جہاں فتنہ ہو وہاں آمین بالجہر اور رفع یدین نہ کرنا کیونکہ یہ محض مستحبات ہیں'' (ملفوظات حکیم الامت ۱۸/ ۲۵۸،ادارہ تالیفات اشرفیہ ملتان)

**تبصرہ:** اشرف علی تھانوی دیوبندی کے اس بیان سے معلوم ہوا کہ آمین بالجہر اور رفع الیدین کرنا یہ مستحب ہیں، فتنہ والی جگہ میں نہ کرنا چاہئے۔اب سوال یہ پیدا ہوتا ہے کہ اس فتنہ سے مراد کیا ہے؟ ظاہر ہے کہ اس فتنہ سے مراد فتنہ دیوبندیت و بریلویت ہی ہوسکتا ہے۔ وہ بریلویت کی صورت میں ہو یا دیوبندیت کی صورت میں کیونکہ یہی وہ فتنہ ہے جسے نبی ﷺ کی سنت مبارکہ سے بغض اور چڑ ہے، لیکن حقیقت یہ ہے کہ مخالفین لاکھوں پیدا ہو جائیں اور مخالفت کریں نبی کریم ﷺ کی سنت کو چھوڑا نہیں جا سکتا۔آلِ تقلید کا فتنہ اسے پسند کرے یا نہ کرے۔

**دلیل نمبر (۴)** اشرف علی تھانوی دیوبندی نے کہا: ''آمین بالجہر بیشک سنت ہے''

(ملفوظات حکیم الامت ۵/ ۱۵۱)

**تبصرہ:** دیوبندیوں کے ''حکیم الامت'' اشرف علی تھانوی دیوبندی کو اس بات کا اعتراف ہے کہ آمین بالجہر سنت ہے لیکن ساری زندگی اس سنتِ رسول اللہ ﷺ پر عمل کرنے سے قاصر رہے۔

**دلیل نمبر (۵)** ''جواز آمین بالجہر'' یہ عنوان قائم کرنے کے بعد اس سوال ''آمین بالجہر کہنا

جائز ہے یا نہیں'' کا جواب دیتے ہوئے اشرف علی تھانوی دیوبندی نے لکھا ہے:
''الجواب جائز ہے جیسا بالسر بھی جائز ہے'' آگے مزید (جواز رفع الیدین) یہ عنوان قائم کرنے کے بعد اس سوال ''رفع الیدین فی الصلوٰۃ جائز ہے یا نہیں'' کا جواب دیتے ہوئے لکھتے ہیں ''الجواب جائز ہے جیسا کہ عدم رفع بھی جائز ہے''

(امداد الفتاویٰ از اشرف علی تھانوی ۱/ ۱۴۸، بترتیب جدید مفتی محمد شفیع مطبوعہ مکتبہ دار العلوم کراچی)

**دلیل نمبر (۶) محمود حسن دیوبندی:** محمود حسن دیوبندی لکھتے ہیں:
''رفع یدین روایات کثیرہ سے ثابت ہے اور اس میں شک نہیں کہ آپ نے رفع یدین بھی کیا ہے اور نہیں بھی کیا۔'' (تقاریر شیخ الہند ص ۳۴)

**تبصرہ:** محمود حسن دیوبندی کے اس کلام سے درج ذیل باتیں معلوم ہوتی ہیں:

۱: رفع یدین روایات کثیرہ سے ثابت ہے۔

تنبیہ: بڑے تعجب کی بات ہے کہ ایک طرف تو یہ اعترافِ حقیقت کہ رفع یدین روایات کثیرہ سے ثابت ہے جبکہ دوسری طرف یہ حالت کہ نبی مکرم ﷺ کی اس پیاری سنت کا انکار کرنے کے لئے دن رات ناپاک کوششیں ہو رہی ہیں۔

۲: نبی کریم ﷺ نے رفع الیدین کیا ہے۔

۳: نبی مکرم علیہ الصلوٰۃ والسلام نے نہیں بھی کیا۔

کیا نبی کریم علیہ الصلوٰۃ والسلام نے ''رفع الیدین بھی کیا، نہیں بھی کیا''

محمود حسن دیوبندی نے یہ ایک ایسی بات کہی ہے کہ اس کے ثبوت کے لئے تمام آلِ تقلید ایک صحیح حدیث بھی پیش کرنے سے عاجز ہیں، لہٰذا محمود حسن دیوبندی کی یہ بات ''نہیں بھی کیا'' فقط ایک دعویٰ ہے جس کا حقیقت کے ساتھ کچھ تعلق نہیں ہے۔

**دلیل نمبر (۷)** محمود حسن دیوبندی نے مزید کہا: ''افسوس ہے کہ رفع یدین میں باجود کثرت احادیث صریحہ کے امام صاحب کی آڑ پکڑیں اور کہیں کہ ہمارے امام کا مذہب نہیں اور اگر کسی غیر مقلد کو رفع الیدین کرتے ہوئے دیکھ لیں تو اخراج من المسجد کا حکم دیں تاکہ

پاس والوں کی نماز خراب نہ ہو، اور اس مسئلہ میں امام صاحب کی بات نہ مانیں اور ادھر اُدھر کی باتیں بنائیں اور حدیث کا بہانہ لیں، حالانکہ حدیث میں نہ صراحت ہے نہ پوری تائید۔" (تقاریر حضرت شیخ الہند ص ۵۸۔۵۹، مطبوعہ ادارہ تالیفات اشرفیہ)

**تبصرہ:** انسان جس طرح مرضی چاہے کتمان حق کی ناکام سعی کرے تاہم حق کا ظہور ہو ہی جاتا ہے۔ محمود حسن دیوبندی کے درج بالا کلام سے معلوم ہوا کہ مسئلہ رفع الیدین کے اثبات میں احادیث کثیرہ ہیں اور ہیں بھی صریح۔

## آلِ دیوبند کو ان کے گھر سے چیلنج

۱: اب کسی مدعیٔ حنفیت کو لائق نہیں کہ وہ کہے: اثبات رفع الیدین کی احادیث غیر صریح ہیں۔ بلکہ ماننا پڑے گا کہ مسئلہ رفع الیدین میں احادیث کثیرہ بھی ہیں اور صریحہ بھی۔

۲: احناف کا موقف "ترک رفع الیدین" یہ احادیث کی وجہ سے نہیں ہے بلکہ ابوحنیفہؒ کی تقلید کی وجہ سے ہے، ورنہ تو احادیث نبویہ ﷺ رفع یدین پر بین طور پر دلالت کر رہی ہیں۔

۳: مدعیانِ حنفیت میں عاملین بالحدیث کے متعلق حد درجہ تعصب پایا جاتا ہے، جیسا کہ محمود حسن دیوبندی کی بات سے ظاہر ہے کہ حنفیہ رفع الیدین کرنے والوں کے بارے میں اخراج من المسجد کا حکم دیتے ہیں۔

۴: محمود حسن دیوبندی صاحب اس بات پر مصر ہیں کہ لوگوں کو نہ تو حدیث رسول ﷺ کا بہانہ بنانا چاہیے اور نہ ادھر اُدھر کی باتیں بلکہ صرف ابوحنیفہ کی تقلید کرنی چاہیے۔

اللہ معاف کرے کس طرح دلوں میں فرامینِ رسول ﷺ کے بارے میں حد درجہ کا بغض رکھتے ہیں یہ لوگ۔!

**دلیل نمبر (۸)** محمود حسن دیوبندی نے لکھا ہے: "جاننا چاہیے کہ ثبوت رفع یدین فی وقت مابین کسی کو کلام نہیں اور اس بارے میں احادیث بکثرت موجود ہیں"

(ایضاح الادلہ از افادات محمود حسن دیوبندی ص ۱۹، ناشر ایچ ایم سعید کمپنی ادب منزل پاکستان چوک کراچی)

**دلیل نمبر(۹)** ایک دوسری جگہ بایں الفاظ اعترافِ حقیقت کیا ہے: ''اس مقدمہ مسلمہ کے بعد جو ہم احادیث رفع کو دیکھتے ہیں تو ثبوت محض کے سوا کچھ بھی نہیں معلوم ہوتا''

(ایضاح الادلہ از افادات محمود حسن دیوبندی ص ۲۰)

**تبصرہ:** رفع یدین کے ثبوت میں کسی کو کچھ کلام نہیں یعنی سب مانتے ہیں کہ رفع یدین ثابت ہے، کیونکہ اس بارے میں احادیث بکثرت موجود ہیں ۔ یہ اعتراف کیا ہے محمود حسن دیوبندی تقلیدی نے اوراب آلِ دیوبند کو چاہئے کہ تقلیدی پٹے کو گردن سے اتاریں اور فرامین رسول اللہ ﷺ کو دامن سے لگائیں تا کہ عذاب الٰہی سے نجات کے مستحق ٹھہر سکیں۔

**دلیل نمبر(۱۰) انور شاہ کشمیری:** انور شاہ کشمیری دیوبندی نے کہا: ''**و أما السلف الصالحون فإلى الطرفين و الأكثر هو الاخفاء عند السلف ذكره في الجوهر النقي ج۱ص۱۳۲ عن ابن جرير الطبري . فكان هو السنة والجهر جائزًا غير سنة**'' اور سلف صالحین دونوں طرف گئے ہیں (یعنی آمین بالجہر اور اخفاء میں) تاہم اکثر سلف صالحین کے نزدیک آمین بالاخفاء ہے۔ جیسے الجوہر النقی ج۱ص۱۳۲ میں ابن جریر طبری سے ذکر کیا گیا، پس یہ (موقف) سنت ہے اور آمین بالجہر جائز تو ہے لیکن سنت نہیں ہے۔ (جامع الترمذی مع العرف الشذی ۱/۱۶۱، درسی نسخہ مکتبہ رحمانیہ)

**تبصرہ:** کشمیری صاحب نے یہ تو مان لیا کہ آمین بالجہر جائز ہے لیکن یہ نہیں مانا کہ یہ سنت ہے، میرا کشمیری صاحب کے دیوبندی ورثاء سے سوال ہے کہ اگر آمین بالجہر سنت نہیں تو جواز کا فتویٰ کہاں سے اخذ کر لیا؟ جواب دیں۔ صحیح بات کیوں نہیں کہتے کہ اصل قصور احادیثِ رسول اللہ ﷺ کا انکار کرنا ہے، وگرنہ آمین بالجہر کے سنت ہونے میں کچھ شک نہیں اور اس کے خلاف کچھ ثابت نہیں۔ راوئ حدیث سیدنا وائل بن حجر رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں:

''**سمعت النبي** ﷺ'' میں نے نبی ﷺ کو سنا۔

اگر آپ ﷺ نے آمین بالجہر نہیں کہی تھی تو وائل بن حجر رضی اللہ عنہ نے کیسے سن لیا؟ لہٰذا معلوم ہوا کہ آپ ﷺ نے آمین بالجہر ہی کہی تھی۔ یہ عمل آپ ﷺ کی سنت ہے، اس لئے

کشمیری صاحب کا آمین بالجہر کی عدم سنت کے بارے میں فتویٰ دینا درست نہیں ہے۔

**دلیل نمبر (۱۱)** دوسرے مقام پر اعترافِ حقیقت کرتے ہوئے انور شاہ کشمیری نے کہا:

" و ایضًا نقول ان جهره علیه السلام کان لتعلیم لما فی ابی داود ص ۱۴۲) حتی یسمع من یلیه من الصف الاول بطریق بشر بن رافع و هو متکلم فیه و قد ثبت الجهر بالادعیة للتعلیم لما روینا فی ما سبق" اوراسی طرح ہم کہتے ہیں کہ آپ ﷺ کا آمین بالجہر کہنا وہ تعلیم کے لئے تھا، جیسا کہ سنن ابی داود (ص ۱۴۱) میں ہے، یہاں تک کہ ان لوگوں نے (آمین بالجہر) کو سن لیا جو آپ علیہ الصلوٰۃ والسلام کے پیچھے پہلی صف میں تھے۔ یہ بشر بن رافع کی سند سے ہے اور وہ متکلم فیہ ہے اور دعاؤں کے موقع پر آمین بالجہر کہنا تعلیم کے لئے ثابت ہے، جیسا کہ ہم نے گزشتہ اوراق میں بیان کیا ہے۔ (الجامع للترمذی مع العرف الشذی ۱/۱۶۲، درسی نسخہ مکتبہ رحمانیہ)

**تبصرہ:** گھر سے نکلے تھے کچھ لینے کے لئے اور اپنا بھی سب کچھ لٹا بیٹھے۔

تردید کرنا تھی آمین بالجہر فی الصلوٰۃ کی، وہ تو کر نہ سکے، بلکہ ماننا پڑا کہ آپ علیہ السلام نے آمین بالجہر کہی ہے اور دعا کے موقع پر آمین پر بالجہر کا اثبات بھی کر دیا۔

یاد رہے کہ کشمیری صاحب کا یہ کہنا کہ آمین بالجہر نبی کریم ﷺ نے تعلیم کے لئے کہی تھی اس سے اصحاب رسول اللہ ﷺ پر جرح آتی ہے اور فرامین رسول اللہ ﷺ کے اصلی معانی کا انکار بھی لازم آتا ہے، اس لئے علمائے تقلید کو کچھ ہوش کے ناخن لینے چاہئیں۔!

**دلیل نمبر (۱۲) احمد علی سہارنپوری:** (سیدنا) وائل بن حجر رضی اللہ عنہ سے مروی حدیث پر احمد علی سہارنپوری نے تعلیق لگاتے ہوئے لکھا: " قوله مدبها صوته ای بکلمة آمین یحتمل الجهر لها. و یحتمل مد الالف علی اللغة الفصیح و الظاهر هو الاول بقرینة الروایات الآتی إلا فی بعضها یرفع صوته هذا صریح فی معنی الجهر و فی روایة ابن ماجه حتی یسمعها الصف الاول فیرتج بها المسجد و فی بعضها یسمع من کان فی الصف الاول رواه ابو داود ابن ماجه "

آپ علیہ الصلاۃ والسلام کا فرمان کہ اس کیساتھ اپنی آواز کو کھینچتے یعنی کلمہ آمین کیساتھ (اس حدیث میں) کلمہ آمین کہنے کا احتمال بھی ہے اور الف کو لمبا کر کے پڑھنے کا بھی فصیح لغت کے مطابق تاہم دوسری روایات کے قرینہ کی وجہ سے پہلا معنی (آمین بالجہر) ہی ظاہر معلوم ہوتا ہے۔ بعض روایات میں ہے کہ اپنی آواز کو بلند کرے (یہ حدیث آمین بالجہر کے) معنی میں صریح ہے۔ ابن ماجہ کی روایت میں ہے یہاں تک کہ اس (کلمہ آمین) کو پہلی صف والے سن لیتے اور اس کی وجہ سے مسجد گونجنے لگتی، اور بعض روایات میں ہے (آمین) کو وہ لوگ سن لیتے جو پہلی صف میں موجود ہوتے اسے ابوداود اور ابن ماجہ نے روایت کیا ہے۔

(مشکوٰۃ المصابیح ۱/۸۰، مطبوعہ قدیمی کتب خانہ کراچی درسی نسخہ)

**تبصرہ:** احمد علی سہارنپوری تقلیدی نے حدیث نبوی: ''مد بھا صوتہ'' سے بھی آمین بالجہر کا استدلال کیا اور اسی طرح دیگر روایات بھی بیان فرمائیں۔ اب اس قدر توضیح کے بعد کسی دیوبندی کو فرار کی راہ اختیار کرنا زیب نہیں دیتا۔ اگر سہارنپوری نے جو کچھ لکھا ہے یہ حق ہے تو پھر آلِ دیوبند پر واجب ہے کہ اس حقیقت کو مانیں اور اس پر عمل کریں۔ ورنہ کہہ دیں کہ سہارنپوری نے جو کچھ لکھا ہے یہ جھوٹ ہے۔

**دلیل نمبر (۱۳) محمد شوکت علی سیالوی:** محمد شوکت علی سیالوی بریلوی نے لکھا ہے:

''اب غور فرمایئے کہ اس حدیث اور آپ کی پیش کردہ احادیث میں تعارض واقع ہو رہا ہے۔ ایک حدیث رفع یدین من الرسول علیہ السلام ثابت کرتی ہے اور دوسری حدیث اس کی مخالفت کرتی ہے۔ اب میں پوچھتا ہوں کہ جب دو احادیث میں تعارض آجائے تو اس کو رفع کیسے کیا جاتا ہے، اس کی تین صورتیں ہیں۔ نمبر۱ دونوں احادیث کو ترک کردیا جائے۔ نمبر۲ ایک پر عمل کیا جائے اور دوسری کو ترک کردیا جائے۔ نمبر۳ دونوں احادیث میں اس طرح تطبیق پیدا کی جائے کہ بیک وقت دونوں پر عمل ہو سکے اور کسی کا بھی ترک لازم نہ آئے۔ تیسری صورت نہایت موزوں اور بہتر ہے۔ اور اسی پر اہلسنت و جماعت کا عمل ہے۔'' (غیر مقلدوں کا علمی محاسبہ ص۹۴۲، مرتبہ محمد نعیم اللہ خان قادری)

**دلیل نمبر (۱۴)** محمد شوکت علی سیالوی بریلوی نے لکھا ہے: ''اہلسنت دونوں احادیث مبارکہ پر عمل پیرا ہیں'' (غیر مقلدین کا علمی محاسبہ ص ۹۹۲)

**دلیل نمبر (۱۵)** محمد شوکت علی سیالوی بریلوی نے لکھا ہے: ''آپ حضرات ایک حدیث کو ترک کر دیتے ہیں اور ایک پر عمل کرتے ہیں جب کہ احناف دونوں احادیث کو درست قرار دیتے ہیں۔ جو کہ حنفی مسلک کی جامعیت کی دلیل ہے۔'' (غیر مقلدوں کا علمی محاسبہ ص ۹۹۳)

**تبصرہ:** محمد شوکت علی سیالوی بریلوی کی درج بالا عبارات سے چند باتیں معلوم ہوئی ہیں جو کہ درج ذیل ہیں:

۱: بقولِ سیالوی احادیث اثبات رفع الیدین اور ترک رفع یدین میں تعارض ہے۔

میں کہتا ہوں کہ جب احادیث اثبات و ترک رفع الیدین میں تعارض ہے تو پھر یہ اصول ان کے عقل میں کیوں نہیں آتا: **المثبت مقدم علی النفی**

ویسے یہ لوگ اصول اصول کی رٹ لگاتے ہیں لیکن اپنے مفادات کی خاطر سب اصول ختم کر دیتے ہیں۔ یاد رہے کہ سیالوی کا یہاں دعویٰ تعارض بالکل باطل و مردود ہے۔

۲: رفع تعارض کی تین صورتیں ہیں۔ میں کہتا ہوں کہ یہ بات بھی بالکل غلط ہے کیوں کہ رفع تعارض کی صورتیں تین سے زائد بھی ثابت ہیں تفصیل کے لئے کتبِ اصول کی مراجعت فرمائیں۔

۳: رفع تعارض کی تیسری صورت نہایت موزوں اور بہتر ہے اور اہلسنت والجماعت کا عمل بھی اسی پر ہے، دلیل نمبر ۱۴ کا مفہوم بھی تقریباً یہی ہے۔

محمد شوکت علی سیالوی بریلوی نے مان لیا کہ ہم دونوں احادیث پر عمل کرتے ہیں، یعنی احادیث اثبات رفع الیدین پر بھی اور ترک رفع الیدین پر بھی۔ میں کہتا ہوں کہ جب آپ رفع الیدین کرتے ہیں تو پھر نفی کرنے کے لئے اتنے اوراق سیاہ کیوں کیے؟ لیکن محترم قارئین آپ کو علم ہے کہ بریلوی لوگ کہاں رفع الیدین کرتے ہیں، اصل میں لوگوں کو احادیث رسول ﷺ کے اصل مفہوم سے نا آشنا کرنا مقصود ہے۔

۴: پھر سیالوی بریلوی کی عبارت سے یہ بھی ثابت ہوا کہ احادیث اثبات رفع الیدین فی الصلوٰۃ درست ہیں یعنی صحیح ہیں ضعیف نہیں۔ جیسا کہ دلیل نمبر (۱۵) سے ظاہر ہو رہا ہے۔ مزید یہ کہ احادیث اثبات رفع الیدین فی الصلوٰۃ کو درست قرار دینا یہ مسلک ''حنفیت'' کی جامعیت کی دلیل ہے۔ میری تمام علمائے بریلویہ سے گزارش ہے کہ جب نماز میں رفع الیدین کرنے کی احادیث صحیح ہیں، اور واقعی ہیں، جیسا کہ آپ نے بھی مانا ہے تو پھر نبی مکرم ﷺ کی اس سنت عظیمہ کے ساتھ اور جو لوگ اس پر عمل کرتے ہیں ان کے خلاف حسد و بغض وعناد، بدزبانی کا ارتکاب کیوں کرتے ہو؟ بلکہ عقیدے کی اصلاح کے ساتھ ساتھ، رفع الیدین کر کے اپنی نمازوں کو سنت رسول ﷺ کے مطابق بناؤ۔

## مسلک ''حنفیت'' کی جامعیت کی حقیقت

محمد شوکت علی سیالوی بریلوی نے کہا ہے کہ احناف دونوں احادیث کو درست (یعنی صحیح) قرار دیتے ہیں جو کہ

ا: (یعنی احادیث اثبات وترک رفع الیدین) حنفی مسلک کی جامعیت کی دلیل ہے۔ حنفیت کی جامعیت کا حقیقت کے ساتھ کتنا تعلق ہے اور یہ اپنے اس دعویٰ میں کہاں تک صادق ہیں؟ اس بات کا اندازہ آپ درج ذیل بات سے لگا سکتے ہیں:

محمد شوکت علی سیالوی بریلوی نے لکھا ہے: ''ہر حال مخالفین کی پیش کردہ دلیل دوم انتہائی کمزور اور نا قابل قبول ہے کیوں کہ یہ حدیث موضوع ہے'' (غیر مقلدوں کا علمی محاسبہ ص ۹۹۶)

محترم قارئین! آپ نے دیکھا کہ سیالوی بریلوی نے کس قدر بڑی کذب بیانی کا ارتکاب کیا ہے، ایک طرف یہ دعویٰ کیا ہے کہ نماز میں رفع الیدین کرنے کی احادیث صحیح ہیں جبکہ دوسری طرف اپنے دعویٰ کی خلاف ورزی کرتے ہوئے انھیں احادیث کو ضعیف بلکہ موضوع قرار دے دیا۔ اللہ تبارک وتعالیٰ ایسے کذبات وتناقضات سے محفوظ فرمائے۔

**دلیل نمبر (۱۶)** محمد شوکت علی سیالوی بریلوی نے لکھا ہے: ''ہم کب کہتے ہیں کہ امام

